اس اسلامیہ کمپنی نے ایک ایسا کارخانہ قایم کیا ہے۔ جس مین اکثر اسلامی کتب کی اشاعت دی جائیگی۔ تمام دینیات کی عربی کتب کے ترجمے نہایت بامحاورے اُردو مین کئے جاینگے اور انہین اعلی پیمانہ پر طبع کر کے بہت ہی کم قیمت پر فروخت کیا جائے گا حضور انور رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سوانح عمری سے لیکے کل صحابہ تابعین۔ تبع تابعین مجتہدین۔ محدثین۔ مفسرین وغیرہ کی وقتاً فوقتاً سوانح عمریان طبع ہوتی رہین گی۔ اور ساتھہ ہی جرمنی۔ فرانسیسی اور انگریزی اسلامی کتب کا ترجمہ بھی ہوتا رہے گا۔ جس سے مسلمانون کو بہت بڑا فائدہ پہونچے گا ؛

زبان اُردو چمکانے کی یہ کوشش کی جارہی ہے اپنا سکہ محض اسلامیہ پرنٹنگ اینڈ پبلشنگ کمپنی کے طفیل سے ہندوستان مین بٹھائے گی۔ عام طور پر مسلمانون کے ہاتھہ وہ کتابین لگین گی جو ابھی تک جرمنی فرانسیسی یا انگریزی ذخائر مین چھپی ہوئی ہین ہماری اس کمپنی سے ہندوستان کے لائق مصنفین اور مترجمین کو تصنیف اور ترجمہ کا حوصلہ ہوگا۔ اور انہین ان کی محنت کا کافی معاوضہ دیا جائیگا ؛

صحاح ستہ کا دوبارہ نظر ثانی کرکے اور اچھی طرح بامحاورے اُردو ترجمہ کر کے پارہ پارہ شائع کیا جائیگا اور جگہہ جگہہ ادق مضامین کا حل بھی کیا جائے گا اسی طرح کل فقہی کتب کے نئے سر سے جدید ترجمے کئے جائین گے ؛

تھوڑی غور کے بعد ہر شخص خیال کرسکتا ہے کہ اس کمپنی سے مسلمانون اور ان کے مذہب کو کتنا بڑا فائدہ پہونچ سکتا ہے اسلئے ایک حصہ کی قیمت صرف دس روپیہ رکھی ہے تاکہ ہر شخص بے تامل خرید سکے نہ اس کارخانہ کے لئے بڑی تنخواہ والے انجینئر کے ولایت سے بلانے کی ضرورت ہے اور نہ زرِ خطیر خرچ کرکے کلون کے لینے کی حاجت ہے۔ فی الحال صرف دہلی کے ڈھلے ہوئے پریسون پر کام ہو گا اور یہ پریس کلون سے زیادہ بہتر کام دین گے ؛

غرض حصہ داران کے سرمایہ مین سے ایک پیسہ بھی بیکار صرف نہو گا۔ ہمین خدا کی ذات سے بہت بڑی امید ہے کہ اس اسلامی کام مین ہمین بہت بڑا فائدہ ہوگا اور جہانتک غور کیا جاتا ہے نقصان کی اس مین کوئی صورت نظر نہین آتی۔

مگر بہت اطمینان کی بات جو کسی کمپنی مین اجتک نہین ہوئی وہ یہ ہے اگر کسی حصہ دار کو اپنے خیال مین نقصان معلوم ہو تو وہ اپنے حصص یا حصہ کو کرزن گزٹ کے ہاتھہ فروخت کرسکتا ہے

اور کرزن گزٹ اس کا ذمہ دار ہے کہ معاً درخواست پہنچتے ہی اسکا کامل روپیہ اُسے ارسال کر دے۔ اصل رقم سے ایک پیسہ کم یا زیادہ نہ دیا جائیگا۔ اس سے زیادہ حصہ داروں کا اور کسی بات مین بہی اطمینان ممکن نہین اس کمپنی کو لمٹیڈ اس وجہ سے نہین کرایا گیا ہے تاکہ کسی کارروائی کا اثر عام حصہ داروں پر نہ پڑے اور ہر حالت مین کرزن گزٹ ہی ذمہ دار ہے اور حصہ دار ہر طرح سے بالکل بری الذمہ ہین۔

کمپنی کا انتظام براہ راست میرزا حیرت مالک و اڈیٹر کرزن گزٹ سے تعلق رکہتا ہے وہ خود اسکے منتظم بہی ہین اور ذمہ دار بہی ہین دو تین سال کے بعد ہی معلوم ہو جائیگا کہ اس اسلامیہ کارخانہ نے کتنی کتب دینی طبع کرائین اور کس قدر منافع حصہ دارون مین تقسیم کیا۔

ہم خرما و ہم ثواب کے یہی معنی ہین۔ اصل رقم محفوظ جب چاہین طلب کر سکتے ہین اور پہر دین کی امداد اور اسلامی کتب کی اشاعت مین معاونت۔ خدا کی ذات سے مجھے کامل امید ہے کہ اسکا سرمایہ مبلغ پچیس ہزار روپیے بہت جلد جمع ہو جائینگے بڑی خوشی کی بات یہ ہے کہ کمپنی نے اپنا ششماہی منافع پندرہ روپیہ سینکڑہ سالانہ کے حساب سے حصہ دارون مین تقسیم کر دیا ہے۔ انشاء اللہ دوسری ششماہی کو بہی اسی کامیابی سے منافع کی تقسیم ہو گی۔ حصے ابہی فروخت ہونے باقی ہین اور اس سے بہتر موقع مسلمانون کیلئے اور مل نہین سکتا گویا انکی رقم محفوظ جب چاہین طلب کر لین اور پہر پندرہ روپیہ سینکڑہ سالانہ منافع دنیا مین کم ایسی تجارتین ہین جن مین اتنا فائدہ کثیر ہو ششماہی گزشتہ کی رپورٹ تیار ہے جو درخواست آنے پر روانہ ہو سکتی ہے۔ قرآن مجید معہ ترجمہ اور تفسیر کے چہپنے کا انتظام ہو رہا ہے۔ اور خدا کی ذات سے امید ہے کہ اس مقدس کام مین بہت بڑا فائدہ ہو گا۔ قرآن مجید کمپنی ہی کے روپے سے شائع کیا جائیگا۔ اب بہی موقع ہے کہ مسلمان اسکے حصے خریدین حصہ صرف دس روپے کا اسی لیے رکھا ہے کہ ہر شخص باآسانی شریک ہو سکے۔ اور جب اُسے ضرورت ہو فوراً اپنے حصہ کا روپیہ لیلے۔ الحمد للہ کہ حصون کا روپیہ برابر آ رہا ہے اور امید ہے کہ چند ماہ مین پچیس ہزار روپیہ کے حصے پورے ہو جائینگے۔ جہانتک ممکن ہو حصے خریدنے مین جلدی کرنی چاہیئے۔

میرزا حیرت سکرٹری کمپنی ہذا